



# آنکھ و کان کی بیماریاں

مصنف: حکیم سید مصطفیٰ کاظمی

03445013241
Ahlebait
store.com

# Dedication

ہم اپنے اللہ کا شکر ادا کرتے ہیں کہ اس نے ہمیں یہ توفیق عطا فرمائی کہ ہم تمام مومنین اور مومنات اور تمام انسانوں کے ساتھ طب اہلبیت علیہ السّلام کو شیئر کرنے کے قابل ہوئے ہم طب اہلبیت علیہ السّلام کی تمام کتابیں اور تمام ریسرچ کا ثواب ہدیہ کرتے ہیں چودہ معصومین علیہ السلام کو اور خاص طور پر اُمِ ابیہا مادر امام حسنؑ امام حسینؑ جوانان جنت کے سردار اور حضرت محمد ﷺ کی بیٹی اور مولا علی علیہ السلام کی زوجہ بی بی زہرا سلام اللہ علیہا کو اور امام مہدی علیہ السلام کو اور اللہ تعالی سے یہ دعا کرتے ہیں یا اللہ پاک ہمیں مزید توفیق عطا فرمائے کہ ہم طِب اہل بیت علیہ السلام کو گھر گھر تک پہنچائے اور اپنے امام زمانہ امام مہدی علیہ السلام کی بیعت جو ہماری گردنوں پر ہے اور ان سے کیے ہوے ہمارے عہد کو پورا کرنے کی توفیق عطا فرمائے خدا ہماری کاوشوں اور کوششوں کو اپنے دربار میں قبول فرمائے آمین ہم تمامومن و مومنات سے درخواست کرتے ہیں ہمارے حق میں دعا کرے کہ اللہ ہمیں آگے بڑھنے اور پوری دنیا میں طب اہل بیؑت سے انقلاب لانے کی توفیق عطا فرمائے آمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# آنکھوں کی بیماریاں و سرمہ اہلبیت (علیہ سلام)

امام جعفر صادق (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

نبی ﷺ سونے سے پہلے دائیں آنکھ میں چار اور بائیں آنکھ میں تین سلائیاں سرمہ ڈالتے تھے

اصول کافی ج8 ص172

## آنکھوں کی بیماریوں کی وجوہات

Citron ترنج کھانا

امام رضا علیہ السلام (علیہ سلام) فرماتے ہیں

رات کے وقت تُرنج کھانا بھینگے پن کا سبب بنتا ہے۔

بحار الأنوار، ج62،

غسل کرنے سے قبل دوبارہ ہم بستری کرنا

## رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حضرت علی علیہ السلام کو نصیحت

اے علی! ایسا نہ ہو کوئی نزدیکی کے وقت اپنی بیوی کی شرم گاہ کی طرف نگاہ کرے بلکہ آنکھوں کو بند رکھے کیونکہ شرم گاہ کی طرف دیکھنا بچے کی نابینائی کا سبب بنتی ہے۔

علل الشرائع، ص514

شرم گاہ کو دیکھنا

امام علی علیہ السلام:

ایسا نہ ہو کہ تم میں سے کوئی اپنی بیوی کی شرم گاہ کے اندر دیکھے کیونکہ ممکن ہے کہ ایسی چیز دیکھو جو تمہارے لئے خوشگوار نہ ہو اور شاید نابینائی کا سبب بن جائے۔

بحارالانوار ج103 ص287

ظہر کے بعد بیوی کے پاس جانا

اے علی علیہ السلام:

ظہر کے بعد بیوی سے ہم بستری نہیں کرنی چاہیے کیونکہ اس عمل کے نتیجے میں اولاد ہو تو وہ بھینگی ہو گی اور شیطان انسان کے بھینگے پن سے خوش ہوتا ہے۔

کتاب من لایحضرہ الفقیہ، ج3، ص552

اول رات زوجہ کے پاس جانا

امام رضا علیہ السلام (علیہ سلام) فرماتے ہیں

سردی اور خزاں میں رات کے ابتدائی حصّے میں ہمبستری نہ کرو کیونکہ اس وقت معدہ اور پیٹ پُر ہوتے ہیں اور یہ بات ناپسندیدہ ہے اور اس کے ساتھ ساتھ بینائی میں کمزوری اور عقل میں کمی کا خطرہ بھی ہے۔

بحار الأنوار، ج62

بڑے بال رکھنا

امام موسیٰ کاظم (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

سر کے بال بڑے نہ رکھو۔ بینائی ضعیف ہوتی ہے، آنکھوں سے روشنی کم ہوتی ہے، سر کے بال کاٹنے سے بینائی میں اضافہ ہوتا ہے

مستطرفات السرائر ص57

## علاج

رسول صلی اللہ علیہ والہ وسلم فرماتے ہیں۔

جس کو آنکھوں میں درد ہو دونوں آنکھوں میں بارش کے پانی کے قطرے ڈالے درد ختم ہو جائے گا

مستدرک الوسائل ج17 ص33

شافیہ فالج و آنکھوں کے درد کے لیے مفید ہے

بحارالانوار ج62ص269

پیامبر خدا ﷺ نے فرمایا

مرزنجوش کتنی اچھا پودا ہے۔ مرزنجوش عرش کے سائے کے نیچے اگتی ہے اور اس کا پانی آنکھوں کے لیے شفا ہے

مکارم الاخلاق ص45

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں

جب قبر رسول ﷺ کے پاس جاؤ۔جو منبر ہے اس کو مَس کرو۔جو اس کے نیچے ہے اسے بھی مَس کرو۔خدا کازکر کرو۔خدا سے دعا مانگو۔آنکھوں کا نور آجائے گا۔

اصول کافی ج4ص553

امام جعفر صادق (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

سرمہ کافوری آنکھوں میں درد کو برطرف کرتا ہے

ہمان ج8ص383

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

مشروم (کھمبی) آنکھوں کے لیے شفا ہے

عیون اخبار الرضاج 1 ص 80

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

کھمبی من و سلوی میں سے ہے اور من و سلوی جنت میں سے ہیں اور کھمبی کا پانی آنکھ کے لیے شفا ہے

اصول کافی ج 6 ص 370

خضاب کے چودہ فوائد

پیامبر اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فرماتے ہیں

ایک درہم خضاب کے لیے خرچ کرنا ان ہزار درہموں سے بہتر جو راہ خدا میں خرچ کیے جائیں. اس میں چودہ فوائد ہیں

ہوا کو کانوں سے دور کرتا ہے

آنکھوں سے غبار کو ختم کرتا ہے

آنکھوں کو روشنی عطا کرتا ہے

ناک کو نرم کرتا ہے

منہ میں خوشبو پیدا کرتا ہے

دانتوں کی جڑوں (مسوڑوں) کو مضبوط کرتا ہے

بغل کے نیچے آلودگی کو دور کرتا ہے

شیطانی وسوسوں کو کم کرتا ہے

ملائکہ اس کی وجہ سے خوش ہوتے ہیں

مؤمن کی خوشحالی کا سبب بنتا ہے

کافروں کے غصہ کا سبب بنتا ہے

زینت ہے

خوشبو ہے

عذاب قبر سے چھٹکارے کا سبب اور منکر و نکیر اس سے شرم کرتے ہیں

الخصال ص497

کلینی، یعقوب، الکافی، ج6 ص482

پیامبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں

بہی کھانا انسان کی آنکھوں کے اطراف کی سیاہی کو ختم کرتا ہے

طب النبیؐ، ص 8

امام جعفر صادق (علیہ سلام) سے ایک شخص نے آنکھوں و چہرے کی زردی کی شکایت کی آپ نے فرمایا سرخ شکر کو آب کاسنی کیساتھ ملا کر کھاو

طب الائمہ ص138

آنکھوں کی سفیدی

امام جعفر صادقؑ سے ایک شخص نے آنکھوں کی سفیدی، دانت میں درد اور جوڑوں میں سوجن کی شکایت کی آپ نے فرمایا سرمہ نشادر استعمال کریں۔ (سرمہ نشادر وہ چیزیں جس سے نشادر تیار کیا جاتا ہے)

طب الائمہؑ ص87

ابی خضیب فرماتے ہیں۔ میں نے خواب میں مولا علی (علیہ سلام) کو دیکھا اور آنکھوں کی سفیدی اور دھندلے پن کا زکر کیا آپ نے فرمایا سرمہ عنابی استعمال کریں (سرمہ عناب وہ چیزیں ہے جس سے سرمہ عناب تیار کیا جاتا ہے)

مکارم الاخلاق ص176

کسی نے امام جعفر صادق (علیہ سلام) سے آنکھوں کی سفیدی اور داڑھ کے درد کی تکلیف کے ساتھ جوڑوں میں ریاح کی بھی شکایت کی امام نے فرمایا۔ سرمہ نشادر لگائیں آنکھوں میں

طب الائمہ ص 87

## پرہیز

کھجور

بائیں طرف سونا

کالے جوتے پہننا

حضرت سلیمان و ابوزر بیمار ہوگے۔ آنکھوں کی بیماری میں مبتلا ہوگے۔ نبی ﷺ عیادت کے لیے آئے اور فرمایا بائیں کروٹ نہ سونا اور کھجور نہ کھانا انشاءاللہ شفایاب ہو جاوگے

ہمان ص 85

# بینائی میں اضافہ کرنے والی غذائیں

امام علیؑ فرماتے ہیں

کھانے کے بعد اور پہلے ہاتھ دھلائی کرنے سے بینائی میں اضافہ ہو تا ہے

اصول کافی ج6 ص290

امام جعفر صادق (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

مسواک اراک کریں۔ آنکھوں سے پانی آنے کو ختم کرتا ہے اور بینائی میں اضافہ کرتا ہے

اصول کافی ج6 ص496

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

مسواک کرو۔ بینائی کو زیادہ کرتا ہے،، بلغم کو ختم کرتا ہے

مکارم الاخلاق ص50

نبی ﷺ امام علی (علیہ سلام) سے فرماتے ہیں۔

اے علی (علیہ سلام) مسواک اراک استعمال کرو۔ پیغمبروں کی سنت ہے۔ منہ کو خوشبودار بناتی ہے بینائی میں اضافہ کرتی ہے

الخصال ص481

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

بہ کھائیں آنکھوں کی بینائی زیادہ کرتا ہے

مکارم الاخلاق ص 171

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

مہندی لگاؤ۔ بالوں کو گرنے سے بچاتی ہے، بینائی میں اضافہ کرتی ہے اور بدن کو خوشبودار بناتی ہے

اصول کافی ج6 ص 483

بہی

پیامبر اکرم ﷺ فرماتے ہیں

بہی کھائیں اور ایک دوسرے کو تحفہ میں دیں کیونکہ بہی آنکھوں کو روشن کرتا ہے اور اور دل میں دوستی پیدا کرتا ہے

مکارم الاخلاق ص 171

زمزم

ابن عباس سے اس طرح نقل ہوا ہے

خداوند قیامت سے پہلے سب میٹھے پانیوں کو خشک کر دے گا سوائے آب زمزم کے . کہ اسکا پانی بخار اورسر دردکو ختم کرتا ہے

اور آنکھوں کو روشن کرتا ہیں

الدعوات ص159

امام موسیٰ کاظم (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

تین چیزیں دیکھنے کی قوت میں اضافہ کرتی ہیں اثمد کا سرمہ لگانا، سبزہ اور خوبصورت چہرے کو دیکھنا

المحاسن ج،2ص622

برنی کھجور

رسول خدا ﷺ:

برنی نامی علاقے کی کھجور کے فوائد بیان کرتے ہوئے فرمایا :

یہ جبرائیل ہیں جنہوں نے مجھے خبر دی ہے کہ آپکی ان کھجوروں میں نو خصوصیات پائی جاتی ہیں جن میں سے ایک یہ ہے کہ یہ آپکی دیکھنے اور سننے کی قوت میں اضافہ کرتی ہے

اصول کافی ج2ص 613

حنان بن سدیر کہتے ہیں کہ ایک دن میں امام جعفر صادق (علیہ سلام) کے پاس گیا اور میں نے سیاہ جوتا پہنا ہوا تھا۔ آنحضرتؑ نے فرمایا اے حنان تم نے سیاہ جوتے کیوں پہن رکھے ہیں کیا تو نہیں جانتا کہ سیاہ جوتا تین خصوصیات رکھتا ہے؟

یہ بینائی کو ضعیف کرتا ہے۔

قوت جنسی کو ضعیف کرتا ہے۔

اور غم وغصے کا باعث بنتا ہے۔

نیز یہ ستمگروں کا جوتا ہے۔

پس میں نے پوچھا کہ میں کونسے رنگ کے جوتے پہنوں؟

آپ نے فرمایا زرد رنگ کا جوتا پہنو کہ یہ تین خصوصیات رکھتا ہے

بینائی زیادہ کرتا ہے۔

قوت جنسی کو تقویت دیتا ہے۔

اور غم وغصہ کو دور کرتا ہے۔ نیز یہ پیغمبروں کا جوتا ہے۔

اصول کافی ج٦، ص٤٦٥

نبی صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم فرماتے ہیں۔

کندر کھاؤ۔ عقل کو بڑھاتا ہے۔ دل کو مضبوط کرتا ہے اور آنکھوں کو جلا بخشتا ہے

بحارالانوار ج59 ص294

امام جعفر صادق (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

چار چیزیں بینائی کو زیادہ کرتی ہیں۔ گیس کو ختم کرتی ہیں ان کا کوئی نقصان نہیں ہے، صعتر، نمک

، اجوائن و آخروٹ

ہمان ص199

# نظر میں اضافہ

کاسنی

مسواک اراک

مہندی لگانا

اجوائن + آخروٹ کھانا

صعتر فارسی + نمک کھانا

تلاوت قرآن

سبزہ کی طرف نگاہ کرنا

بہتے ہوئے پانی کی طرف دیکھنا

والدین کے چہرے کی طرف دیکھنا

بہ کھانا

گرم پانی پینا

کھجور برنی کھانا

گوشت کھانا

جمعرات کے دن ناخن کاٹنا بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے آغاز کرنا

آب باراں

کندر چبا چبا کر کھانا

گاجر کھانا

گرم پانی سے روزہ افطار کرنا

حجامت کروانا

زرد جوتے پہننا

ورزش چشم

## طب اہل بیتؑ ادویات

مرکب چھار

داروی سودابر

سرمہ اثمد

سرمہ کافوری

شافیہ

جامع امام رضا بآب گاجر

بلغم زدہ

مرکب تین

شربت امام علی رضاؑ

عقیق کی انگوٹھی

## آنکھوں کی بعض بیماریوں سے بچاؤ

نبی ﷺ نے فرمایا :

جو جمعرات کو ناخن کاٹے گا۔ اسے آنکھ کا درد اور سر درد نہیں ہو گا۔ ایک ناخن چھوڑ دے جمعہ کے دن کاٹے۔ جمعرات کو ظہر کے بعد بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے شروع کرے

ہمان ص 65

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

حجامت سات بیماریوں سے بچاتی ہے۔ جنون، جزام، خواب آلودگی، میگرین اور دھندلے پن سے

مکارم الاخلاق ص 76

رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا

چار چیزوں کو پسند نہ کرو...... آنکھوں کی تکلیف، کیونکہ نابینائی کی رگوں کو ختم کر دیتی ہے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا

جو کوئی بھی جمعرات اور ہفتے کے روز ناخن کاٹے اور مونچھوں کو چھوٹا کرے دانت اور

آنکھوں کی تکلیف سے محفوظ رہے گا۔

من لایحضر ج1 ص128

امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے فرمایا

جو شخص ہر جمعرات مستقل طور پر ناخن کاٹے آنکھوں کی تکلیف میں مبتلا نہ ہو گا۔

مکارم الاخلاق صص64

قرآن کی تلاوت نظر میں اضافہ کرتی ہے

اصول کافی ج2 ص613

امام باقر علیہ السلام نے فرمایا

گوشت کھانا آپ کی سننے، دیکھنے اور جسمانی طاقت میں اضافہ کرتا ہے

بحارالانوار ج62 ص273

# آنکھوں کی تقویت

نظر کی کمزوری کے اسباب

حالت سیری میں اول شب عورت کے پاس جانا

سیاہ جوتے پہننا

## مکروہات

بغل میں بال صاف نہ کرنا

بڑے بال رکھنا

مچھلی زیادہ کھانا

کھانے سے پہلے ہاتھ نہ دھونا

# سفید موتیاcataracte

## وجوہات

مچھلی کھانے سے

موروثی

ٹی وی کی ریز الٹرا یوریٹ

سورج کی روشنی

میڈیسن

نامناسب غذائیں

شوگر

آنکھوں پر چوٹ

## علامات

دھندلا پن

نظر میں کمزوری

رات میں نظر کی کمزوری

آنکھ میں نقطہ

رات کو چہرے کی شناخت میں دشورای

## علاج

سرمہ عنابی

سرمہ نشادر

سرمہ اثمد

# سرمہ کافوری

## فوائد

آنکھوں کی کمزوری

موتیا

آنکھوں کی خشکی

آنکھوں میں دردو خشکی

آنکھوں سے پانی بہنا

## روایات

امام جعفر صادقؑ سے ایک شخص نے آنکھوں کے درد کی شکایت کی آپ نے فرمایا سرمہ کافوری استعمال کرو

الکافی ج8 ص373

### استعمال

پندرہ دن میں ایک دفعہ استعمال کریں۔ ایک بار میں 7،5، 3 مرتبہ

آنکھوں میں کھنچاؤ یا دباؤ ہو تو استعمال نہ کریں، دائیں آنکھ سے شروع کریں دائیں پر ختم کریں

## سرمہ نشادر (بین العین)

### فوائد

موتیا

کالا پانی بہنا

آنکھوں کا ٹیڑھا پن

رات کو نظر نہ آنا

آنکھوں کی سفیدی

نقرس (جوڑوں میں سوجن)

دانت درد

توجہ بہت سخت سرمہ ہے آنکھوں میں سوجن بھی ہو سکتی ہے

# سرمہ عنابی

آنکھوں کا دھندلا پن

درد چشم

سفیدی چشم

فشاد در چشم

## روایات

اسی طرح سرمہ توتیا، سرمہ سنگ توتیا ھندی، سرمہ امام جعفر صادقؑ، سرمہ صبر زرد، سرمہ مسکی، سرمہ زعفرانی، ھلیلہ زرد اور سرمہ قارچی کا بھی زکر ملتا ہے

# سرمہ اثمد

## فوائد

آنکھوں کی تمام بیماریاں کے لیے مفید ہے

بینائی میں اضافہ کرتا ہے

آنکھ کی پلکوں کا اگاتا ہے

بلغم کو ختم کرتا ہے۔

بالوں کو گرنے سے روکتا ہے

سفید و کالا موتیا سے بچاتا ہے

آنکھوں کی آلودگی کو ختم کرتا ہے

آنکھوں کی الرجی کو دور کرتا ہے

رات کو نماز تہجد کے لیے بیدار ہونے میں مدد دیتا ہے

جسم کو خوشبودار بناتا ہے

منہ کی بدبو کو دور کرتا ہے

آنکھوں میں زیادہ پانی آنے کو ختم کرتا ہے

جنسی طاقت میں اضافہ کرتا ہے

## احادیث میں سرمہ اثمد کی فضیلت

ایک شخص نے نبی ﷺ سے نظر کی کمزوری کی شکایت کی۔ آپ نے فرمایا۔ سرمہ اثمد لگاؤ۔ اثمد آنکھوں کی روشنائی میں اضافہ کرتا ہے۔

ہمان ص146

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

سرمہ اثمد بینائی میں اضافہ کرتا ہے اور بالوں کو گرنے سے بچاتا ہے

عوالی اللئالی ج1 ص181

امام علی رضا (علیہ سلام) فرماتے ہیں

سرمہ آنکھوں کی روشنائی میں اضافہ کرتا ہے۔ دھان کو خوشبودار بناتا ہے اور مردانہ طاقت کو زیادہ کرتا ہے

مکارم الاخلاق ص89

امام باقر (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

سرمہ اثمد لگاؤ۔ بدن کو خوشبودار بناتایے اور پلکوں کو مضبوط کرتا ہے

اصول کافی ج6 ص494

امام جعفر صادق (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

سرمہ اثمد لگاؤ۔ سفید اور سیاہ موتیا کے لیے مفید ہے

الکافی ج6 ص494

امام جعفر صادق (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

سرمہ اثمد لگاؤ۔ بینائی میں اضافہ کرتا ہے۔ بالوں کو گرنے سے روکتا ہے اور آنکھوں سے زیادہ پانی آنے کو ختم کرتا ہے

الکافی ج13 ص147

امام باقر (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

سرمہ اثمد لگاؤ۔ پلکوں کو مضبوط کرتا ہے، بینائی میں اضافہ کرتا ہے، رات کو انسان کو نماز تہجد میں بیدار ہونے میں مدد کرتا ہے

مکارم الاخلاق ص45

نبی ﷺ فرماتے ہیں

سرمہ اثمد آنکھوں کو صاف کرتا ہے، آنکھوں کی آلودگی باہر پھینک نکالتا ہے۔ بینائی میں اضافہ کرتا ہے

طب المصطفیٰ ص

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

تین چیزیں بینائی میں اضافہ کرتی ہیں۔ سبزہ کی طرف دیکھنا، سرمہ اثمد لگانا اور خوبصورت چہرے کو دیکھنا

کنزالعمال ج10 ص 51

## استعمال

دائیں آنکھ سے اللہ کا نام لیکر شروع کریں اور دائیں پر ہی ختم کریں۔ چار سلائیاں دائیں آنکھ اور تین بائیں آنکھ۔ رات کو سوتے وقت لگائیں۔

ہر رات ایک ہی بار تین، پانچ یا سات مرتبہ لگائیں

ہر شب استعمال کر سکتے ہیں

# آنکھوں کی بیماریاں Eye diseases

## علاج

سرمہ اثمد

سرمہ کافوری

حجامت

روغن بنفشہ پای کنجد

مرکب تین

مرکب چار

داروی شافیہ

غذائیں

مرزنجوش

مشروم (کھمبی)

کندر کھانا

پیاز کھانا

# موتیابند Cataract

اس بیماری میں آنکھ کے لینس یا اس کے کیپسول یا دونوں ہی دھندلے ہو جاتے ہیں اور اس پر ایک پردہ سا آجاتا ہے۔

## علامات

دھندلاہٹ اور مدہم پن کا بڑھنا

رنگوں کا مدہم پڑنا

متاثرہ آنکھوں میں دوہرا عکس

نظر میں کمزوری خاص کر رات کو

روشنی اور چکاچوند کے لئے حساسیت

## علاج

سرمہ نشادر

سرمہ اثمد

سرمہ عنابی

# آنکھوں کی کمزوری

## علاج

سرمہ اثمد

داروی شافیہ 16 ماہ والا

سرمہ کافوری

داروی بلغم زدہ

# Keratoconus

بعض لوگوں کے قرنیہ میں یہ کمزوری ہوتی ہے کہ درمیان میں سے پتلا ہونا شروع ہو جاتا ہے، جس سے قرنیہ کا مرکزی حصہ آہستہ آہستہ آگے کو اُبھرنے لگتا ہے اور قرنیہ کی شکل مخروطی ہوتی چلی جاتی ہے۔ قرنیہ کا مرکزی حصہ کئی لوگوں میں اس حد تک پتلا ہو جاتا ہے کہ بالآخر

پھٹ جاتا ہے اور قرنیہ کے درمیان میں سوراخ ہو جاتا ہے۔

آنکھوں کا دھندلا پن، نظر مسلسل کمزور ہونا شروع ہو جاتی ہے اور تھوڑے ہی عرصے میں یہ حالت ہو جاتی ہے کہ کسی بھی عینک سے نظر پوری طرح صاف نہیں ہو پاتی۔ عینک کے نمبر کا بڑا حصہ سلنڈر کی قسم کا ہوتا ہے۔ جب بیماری کافی آگے بڑھ چکی ہو تو آنکھ میں درد محسوس ہونا شروع ہو جاتا ہے، پانی آنے لگتا ہے، اور آنکھ سرخ رہنا شروع ہو جاتی ہے

**علاج**

سرمہ کافوری

داروی شافیہ

سرمہ اثمد

## Inflammation and watering the eye network

## آنکھوں میں سوجن، درد اور پانی آنا

**علاج**

سرمہ اثمد

سرمہ کافوری

## Yellow eyesآنکھوں کا زرد ہو جانا

**علاج**

مرکب تین

سرمہ اثمد

# آنکھوں میں درد Eye pain

سرمہ تین

سرمہ عنابی

# Corneal roughness of the eye

## علاج

سرمہ کافوری

سرمہ اثمد

# آنکھوں میں خشکی Dry Eye

خشک آنکھ ایک ایسی حالت ہے جس میں کسی شخص کے پاس آنکھوں کوچِکنا کرنے اور پرورش کرنے کے لئے اتنے معیار کے آنسو نہیں ہوتے ہیں۔جتنے آنکھ کو چاہیے ہوتے ہیں۔ آنکھ کی اگلی سطح کی صحت کو

برقرار رکھنے اور واضح وژن فراہم کرنے کے لئے آنسو ضروری ہیں۔ خشک آنکھ ایک عام اور اکثر دائمی مسئلہ ہے، خاص طور پر بوڑھے بندوں میں

## علاج

سویق عدس

عدس

سرمہ کافوری

# گلوکاما (کالا موتیا)

گلوکوما (کالا موتیا) وہ بیماری ہے جس میں پردہ بصارت سے دماغ کو معلومات منتقل کرنے والے اعصاب کام کرنا چھوڑ دیتے ہیں۔ آنکھ کے اندرونی حصوں کو خوراک فراہم کرنے کا کام خون میں موجود ایک مادہ سر انجام دیتا ہے۔ پانی جیسی شکل رکھنے والا یہ مادہ خوراک مہیا کرنے کے بعد پھر خون کا حصہ بن جاتا ہے۔ کالے موتیا کے دوران اس مواد کے خون میں واپس جانے کے راستے میں رکاوٹ پڑ جاتی ہے اور وہ مواد آنکھ میں جمع ہونے لگتا ہے۔ جس سے آنکھ کا اندرونی دباؤ 22 ملی میٹر مرکری سے 40, 50 اور بعض اوقات 100 تک پہنچ جاتا ہے۔

آنکھوں میں شدید درد

متلی اور الٹی (آنکھوں کے شدید درد کے ساتھ)

بصری خلل کا اچانک آغاز، اکثر کم روشنی میں۔

دھندلی نظر

آنکھ کا لال ہونا۔

اندھا ہو جانا

### علاج

سرمہ کافوری

سرمہ اثمد

داروی شافیہ

## آنکھ میں دھبے جو پیدائش سے پیدا ہوتے ہیں

### علاج

سرمہ کافوری

سرمہ اثمد

# آنکھ کے نیچے داغ و حلقے

## علاج

داروی قرص خون

داروی صاف کنندہ خون

روغن بنفشہ سے مالش کریں

آب زیرہ + بنفشہ ملا کر مالش کریں

اگر گردوں کیوجہ سے حلقے ہیں تو گردوں کا علاج کیا جائے۔

# آپریشن کے بعد آنکھ سے خون آنا

## علاج

داروی قرص خون

سرمہ کافوری

حجامت سر

## آنکھوں کی پلکوں کا نیچے ہو جانا یا ڈھیلا ہو جانا Drooping eyelid

آنکھوں کے پلک (Eye lid) ڈھیلے ہو جاتے ہیں۔ جس سے پلک نیچے ہو جاتے ہیں اور بعض اوقات آنکھ کو بھی متاثر کرتے ہیں اور آنکھوں کے گرد تھکاوٹ اور تکلیف بھی ہو سکتی ہے۔

### علاج

دارو ی بلغم زدہ

دارو ی تقویت عصب

سرمہ اثمد

سرمہ کافوری

لونگ دس گرام لے لیں۔ اس کو کسی بوتل میں بند کر کے دو دن سورج کی دھوپ میں رکھیں سردیاں ہیں تو دو دن اگر گرمیاں ہیں تو ایک دن۔ اس کے بعد اس کو بارش کے پانی کیساتھ ملا کر آنکھوں کے پلکوں کے ارد گرد لگائیں

## آنکھ کے پپوٹے کا دانہ Stye , hordeolum

اس کے نکلنے کی وجہ ہماری آنکھ کے گلینڈ کا کسی بھی وجہ سے بلاک ہونا ہے۔ یہ دانہ نکلنے سے بعض اوقات خارش، درد، آنکھ سے پانی نکلنا اور آنکھ کا سوج جانا شامل ہے

## علاج

سرمہ کافوری

داروی ثفا

اس پر نمک سے مالش کریں

جو اور بکری کا دودھ ملا کر اس کے اوپر لگائیں

آنکھ کے دانے کے لئے کوار گندل کا پتا یعنی Aloe vera leaf انتہائی مفید چیز ہے۔

کوار گندل کو کاٹ کر اس کے مادے کو آنکھ میں دانے والی جگہ پر لگائیں

# آنکھوں کے اندر اور پیچھے خون کے جمے ہوئے لوتھڑے (Clot)

## علاج

سرمہ عنابی

سرمہ کافوری

داروی لخۃ خون

# کان کی بیماریاں

کان سے بیماری کا بچاو

امام علی رضا علیہ السلام فرماتے ہیں

جو چاہتا ہے اس کے کان میں کبھی درد نہ ہو وہ سوتے وقت کان میں روئ (کپاس) ڈال کر سوئے

بحارالانوار ج59, ص324

نبی ﷺ نے فرمایا۔

جو چاہتا ہے سر اور کان اور کان کی بیماری میں کبھی مبتلا نہ ہو اسے جب چھینک آے تو

اُلحَمَدُ للہِ رَبِّ الُعَالَمِینَ و عَلَی کُلِّ حَالٍ صَلِیّ عَلَی مُحَمَّدٍ وآلِ مُحَمَّدٍ پڑھے

طب النبی ص32

امام جعفر صادق علیہ سلام فرماتے ہیں۔

(Mustard) سرسوں + (Sesame oil) تل

ایک مٹھی تل چھلکے کے ساتھ اور ایک مٹھی سرسوں لے لیں ہر ایک کو جدا جدا پیس لیں پھر ان کو آپس میں ملالیں اور ان کا تیل نکالیں پھر اس تیل کو شیشی میں ڈالیں اور دھات کے ڈھکن کے سے بند کر دیں اور جب چاہیں استفادہ کریں

استعمال

پہلے دو قطرے کان میں ڈالیں پھر روئی کو کان میں ڈالیں اس کو کم سے کم تین دن تکرار کریں (کان درد کے لیے بہترین ہے)

طب الائمہ ؑ ص22

نبی ﷺ نے فرمایا

سداب عقل ودماغ کو زیادہ کرتا ہے۔ منی کو بدبودار بناتا ہے۔ کان کے درد کا علاج ہے

مکارم الاخلاق ص180

کان کی بیماریوں کا اہم ترین علاج سداب ہے سداب سے استفادہ کے لیے زیتون کے تیل کو سداب پر ڈالیں پھر اس کو ہلکی آنچ پر رکھیں رات سے صبح تک رکھے پھر اس کو صاف کریں اور کان میں قطرے ڈالیں انشاء اللہ ٹھیک ہو جائیں گے

طب الائمہؑ ص 83

## علاج

نبی ﷺ فرماتے ہیں

(Violet oil) چنبیلی یا بنفشہ

چنبیلی کا تیل یا بنفشہ کے تیل پر سات بار اس آیت کو پڑھیں

اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ أُولَٰئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْئُولًا

پھر تیل کو کان میں ڈالیں, کان میں درد ختم ہو جائے گا

بحارالانوار ج92 ص 61

ایک شخص نے آئمہ (علیہ سلام) سے اس طرح شکایت کی کہ کان سے پیپ اور خون آتا ہے امامؑ نے فرمایا قدیم ترین پنیر کو کوٹ لو پیس لو اور اسے نرم کرو پھر عورت کے دودھ کے ساتھ ملالو اور ہلکی آگ پر رکھو پھر دودھ اور قطروں کو کان میں ڈالو اللہ کے اذن سے ٹھیک ہو جاے گا

تسبیح زہرا سلام اللہ علیہا

راوندی امام جعفر صادق علیہ سلام کے کچھ اصحاب سے اس طرح نقل کرتا ہے کہ میں نے امام جعفر صادق علیہ سلام سے کان کے بھاری پن کی شکایت کی تو امام علیہ سلام نے فرمایا تسبیح زھرا سلام اللہ علیہا

پڑھو34مرتبہ اللہ اکبر، 33مرتبہ الحمدللہ اور 33مرتبہ سبحان اللہ پڑھو البتہ اس تسبیح کو لگاتار اور روزانہ پڑھنا لازم ہے تاکہ کان کے بھاری پن اور کم سننے کا علاج کرے

الدعوات ص198

امام باقر علیہ سلام فرماتے ہیں۔

گوشت کھانا سننے اور دیکھنے کی طاقت میں اضافہ کرتا ہے

بحارالانوار ج59 ص273

نبی ﷺ نے فرمایا

جس کے کان سے بھنبھانے کی آواز آتی ہے وہ مجھ پر صلوات پڑھے

مَن ذَکَرَنِی بِخَیرٍ ذَکَرَہُ اللّٰہُ بِخَیرٍ
جو بھی نیکی و خوبی کے ساتھ مجھے یاد کرتا ہے اللہ بھی اسے نیکی کے ساتھ یاد کرے گا

الاختصاص، شیخ مفید، ص160

نبی ﷺ فرماتے ہیں

مرزنجوش کان کی گرفتگی کے لیے مفید ہے

بحارالانوار ج62 ص299

# کان کا انفیکشن

ایک کان کا انفیکشن (جسے کبھی کبھی شدید اوٹا ئٹس میڈیا کہا جاتا ہے) درمیانی کان کا انفیکشن ہے، کان کے پیچھے ہوا سے بھری ہوئی جگہ جس میں کان کی چھوٹی ہل کمپن ہوتی ہے۔ بچوں میں کانوں میں انفیکشن ہونے کا امکان بالغوں سے زیادہ ہوتا ہے۔

## علامات

چکر آنا یا گھومنا (سنجیدگی)

متلی اور قے

توازن یا چلنے میں دشواری۔

ایک کان میں سماعت (یا آواز کی مقدار میں کمی) کی سماعت۔

کان میں درد

بخار (کبھی کبھی)

## علاج

روغن سداب (فیجبن) رات کو دو قطرے کان میں ڈالیں

پرانا پنیر + شیر زن

داروی شافیہ + آب بارش در کان

روغن خردل + کنجد

# کان میں درد

کان میں رطوبت یا سیال مادے کا جمع ہو جانا، کان میں موجود ویکس کا سخت ہو جانا، ائیر ڈرم کو نقصان پہنچنا، کان میں کوئی چیز پھنس جانا،، اس کے علاوہ بچوں میں دانتوں کا نکلنا بھی کان کے درد کا باعث بن سکتا ہے. کان کا درد انفیکشن کی وجہ سے بھی ہوتا ہے. اگر بیکٹیریا، وائرس کان کے کسی حصے میں داخل ہو جائے تو اس سے بھی انفیکشن کا خطرہ بڑھ جاتا ہے جو کافی تکلیف کا باعث بنتا ہے

## علاج

روغن سداب

مومیائی + روغن سداب

روغن خردل و کنجد

# کان میں خارش وسماعت میں کمی

## علاج

روغن سداب (فیجن) رات کو دو قطرے کان میں ڈالیں

پرانا پنیر + شیر زن

داروی شافیہ + آب بارش در کان

روغن خردل + کنجد

کان میں درد

## پیدائشی بہرا پن Congenital deafness

پیدائشی بہرے پن، یعنی پیدائش کے بعد کوئی آواز نہیں سنائی دیتی، جو ایک کان یا دونوں اطراف میں مختلف ڈگریوں کے ساتھ ہو سکتی ہے۔

اس کی دو اقسام ہیں

جینیاتی عوامل کی وجہ سے پیدائشی بہرا پن جبکہ دوسری حمل کی وجہ سے پیدائشی بہرا پن

اس کے علاوہ بھی بعض اوقات آہستہ آہستہ بصارت پیدائش کے بعد ختم ہو جاتی ہے

## علاج

داروی شافیہ + آب بارش

روغن سداب (فیجن)

# کم سنائی دینا Deafness

بہرہ پن یا قوتِ سماعت میں کمزوری آواز کم سنائی دیتی ہے، اچھی طرح آواز سنائی نہیں دیتی، اونچی آواز سنائی دیتی ہے۔ دوسرے افراد کی باتیں سننے میں دشواری، بالخصوص جہاں شور ہو۔ دوسروں کے کہے کا غلط مطلب سمجھ لینا۔ لوگوں سے کہتے رہنا کہ وہ اپنی بات دہرائیں۔

## علاج

داروی شافیہ + آب بارش

روغن فیجن (سداب)

داروی امام جعفر صادقؑ

تسبیح فاطمہ زہراؑ

گوشت زیادہ کھائیں

# کان کے پردے کا پھٹ جانا Eardrum ruptured

کسی بھی وجہ سے کان کا پردہ پھٹ سکتا ہے، صفائی کرتے وقت کسی لکڑی سے کان کے پردے میں سوراخ ہو جائے، بہت سی اونچی آواز، کان میں انفکشن

## علامات

درد جو جلدی ختم ہو سکتا ہے۔

کان سے بلغم کی طرح، پیپ بھرا ہوا یا خونی آنا

سماعت کا نقصان

کان میں گھنٹی بج رہی ہے (ٹنائٹس)

کتائی کی سنسنی (حرکت)

متلی یا الٹی

## علاج

روغن فیجن (سداب)

سرکہ کو گرم کر کے اس کی بھاپ لگائیں

پنیر + شیر زن

# کان کا بجناTinnitus

جسم کے حساس ترین عضو یعنی کان سے متعلق ایسا ہی ایک طبی مسئلہ (Tinnitus) کہلا تا ہے

اس طبی پیچیدگی سے متاثرہ فرد کو اپنے کان میں مختلف آوازیں سنائی دیتی ہیں۔ اسے بھنبھناہٹ، کسی قسم کا شور یا جھنکار سنائی دیتی ہے اور یہ آوازیں تیز یا دھیمی بھی ہو سکتی ہیں۔ یہ شور مسلسل اور کبھی وقفے وقفے سے ہو سکتا ہے۔ ہم اسے عام طور پر کان بجنا کہتے ہیں۔

## علاج

روغن زنبق

مومیائی + روغن سداب

روغن سداب + حلتیت

آب پیاز کھائیں

